اولاد پر اور سلام بھیجے

# (۶۸) درودِ مدنی

یہ درود افلاس اور غربت دور کرنے کے لیے بہت اکسیر ہے لہٰذا وہ شخص جس کی بیوی اور اولاد تنگ دستی اور فاقہ مستی کا شکار ہوں اسے چاہیئے کہ وہ اس درود پاک کو بعد نماز فجر روزانہ ۱۰۰ مرتبہ پڑھے انشاء اللہ بہت جلد تنگ دستی سے نجات پاکر غنی اور دولت مند بن جائے گا۔ جو شخص اس درود پاک کو جمعہ کی رات کو تہجد کے وقت ۲۱۲ مرتبہ پڑھے اور سات جمعہ تک یہ عمل جاری رکھے اس کی ہر حاجت پوری ہو گی۔ اگر کوئی غم زدہ اور پریشان حال اس درود پاک کو نماز جمعہ کے بعد سو مرتبہ پڑھے تو اس کی پریشانی ختم ہو جائے گی۔ اس درود پاک میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات اور آپ کی آل کا ذکر ہے اس لیے اسے درود مدنی کہا گیا ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ

اے اللہ! درود و سلام بھیج اور برکتیں نازل فرما ہمارے آقا محمد پر

النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَاَزْوَاجِهٖ اُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَ

جو نبی امی ہیں اور آپ کی ازواج پر جو مسلمانوں کی مائیں ہیں اور

ذُرِّيَّتِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ صَلٰوةً وَّسَلَامًا لَّا يُحْصٰى

اُن کی اولاد اور ان کے اہل بیت پر ایسا درود وسلام کہ نہ شمار کیا جا

عَدَدُهُمَا وَلَا يَنْقَطِعُ مَدَدُهُمَا ○

سکے اُن کا عدد اور نہ ختم ہو اُن کی زیادتی